نقوش ثبت کر گئے ہیں جو آسانی سے مٹنے والے نہیں ہیں۔ فیضؔ صاحب روایات کے پابند تھے۔ جو پوشاک ہم نے پہلے دن دیکھی اس میں کبھی تبدیلی نہیں آئی، سر پر سفید دستار، سفید قمیض، سفید شلوار، شیروانی کوٹ اور پاؤں میں ملتانی جوتی۔ وہ ایسا پیکرِ وفا تھے جس سے پہلے دن دوستی کا ہاتھ ملایا زندگی کے آخری دن تک وفا کی۔ افسوس:

ایک اک کر کے ستاروں کی طرح ٹوٹ گئے
ہائے کیا لوگ میرے حلقۂ احباب میں تھے

گیا دور واپس نہیں آئے گا۔ وہ محفلیں، وہ مجلسیں، وہ صورتیں پھر نظر نہیں آئیں گی:

مقدور ہو تو خاک سے پوچھوں کہ اے لئیم
تو نے وہ گنجہائے گراں مایہ کیا کیے

مگر مجھے یقین ہے کہ جس دل میں عشقِ حبیبِ کبریا ہے، وہ کبھی مر نہیں سکتا۔ فیضؔ صاحب زندہ ہیں اور زندہ رہیں گے:

ہرگز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق
ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما

اوستہ قطب الدین تابؔ
جیکب آباد، سندھ
۲۸ جولائی ۲۰۰۸ء

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ○

# عرضِ حال

اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ ایک طویل مدت کے بعد ہم غالب سندھ فیض بخشاپوری کا کلام کتاب کی صورت میں ان کے معتقدین قارئین اور پرستاروں کے ہاتھوں تک پہنچانے میں کامیاب ہوئے ہیں۔ہم نے اپنے حلقۂ احباب سے انھیں کے مطالبے پر وعدہ کیا تھا کہ چار مجموعہ ہائے کلام ''شعلۂ عشق''، ''خمخانۂ فیض''، ''گنجینۂ فیض'' اور ''سرچشمۂ فیض'' کو جلد ہی ''کلیات'' کی صورت میں ان تک پہنچائیں گے۔لہٰذا اس کا مسوّدہ تیار کرنے کے لیے حضرت سیّدنا اظہر گیلانی سے رجوع کیا گیا، جو اشاعت کے کام میں مہارت رکھتے ہیں۔انھیں چاروں کتابیں مہیا کی گئیں اور اپنی پیر سنی کے عالم میں کام شروع کیا۔ظاہر ہے ان کے کاندھوں پر یہ بہت بڑا بوجھ تھا۔بہر کیف انھوں نے پہلا مرحلہ طے کرتے ہوئے مسودہ کتابت کے لیے نہ صرف کمپیوٹر تک پہنچادیا، بلکہ اپنا ایک طویل مضمون جس میں ان کی اپنی فنی خوبیاں جھلکتی ہیں اسے بھی شامل کردیا۔اس کام کے لیے حیدرآباد میں ڈاکٹر عابد لغاری کی خدمات حاصل کی گئیں جو خود اشاعتی کام میں ایک وسیع تجربہ رکھتے ہیں۔اتفاق سے اس کام کے لیے وقت نہ دے سکے، کیوں کہ ان کا تبادلہ مختلف شہروں میں وقتاً فوقتاً ہوتا رہا۔راقم الحروف بھی اپنی عدیم الفرصتی کی وجہ سے اس طرف دھیان نہ دے سکا۔ بالآخر نواز صاحب کی تعیناتی نواب شاہ ہوئی، تو انھیں کچھ فرصت ملی۔نواز صاحب نے مسودے کا پہلا پرنٹ حاصل کیا اور مجھے پروف ریڈنگ کے لیے نواب شاہ طلب کیا۔میں نے جب اصل مسودہ دیکھا تو وہ ٹکڑوں کی

صورت میں تھا، قبلہ اظہر گیلانی نے تمام کتابوں سے فوٹو اسٹیٹ کروا کر، کوئی غزل شعلۂ عشق سے کوئی گنجینۂ فیض سے تو کوئی مخانہ فیض سے لی تھی۔ انھوں نے ایسا کیوں کیا، کہ ان کا اشاعتی تجربہ تھا۔ جسے وہ بہتر سمجھ سکتے تھے، ان کی اچانک رحلت کی وجہ سے یہ کام مجھ جیسے ناتجربہ کار کو ہاتھ میں لینا پڑا، لیکن انھوں نے مسوّدے کا کچھ حصہ دیکھ لیا تھا۔ بہرحال کام کرنا تھا، حالانکہ یہ کام ''ٹیم ورک'' کا طالب ہے۔

شاہ صاحب مرحوم نے کتابوں سے فوٹو اسٹیٹ کروا کر ان ٹکڑوں کو کمپیوٹر کے حوالے کیا تھا اور میرے لیے ریزہ ریزہ سے، بچے ہوئے سنگ سمیٹنا ناممکن نہیں تھا، تو مشکل ضرور تھا۔ اس سلسلے میں جس عرق ریزی سے کام کرنا پڑا وہ ناقابلِ بیان ہے۔ بہرحال پہلا پرنٹ پڑھنے کے بعد اسے پھر کمپیوٹر کے حوالے کیا گیا، تاکہ دوسرا پرنٹ نکلے تو اسے پڑھنے کا کام کیا جاسکتا کہ درے بہتر سے بہتر ہو سکے۔ تیسرے پرنٹ تک وقت کافی گذر چکا تھا اور احباب کا مطالبہ بھی زور پکڑتا جا رہا تھا۔ خصوصاً ڈاکٹر عابد لغاری بہت بے چین تھے، کیوں کہ انھوں نے حیدرآباد میں فیض اکیڈمی کے دو سال کے پروگرام اپنی نگرانی میں نواز صاحب کے ساتھ مل کر منعقد کروائے تھے۔ جس میں شرکاء نے کتاب کا پُرزور مطالبہ کیا تھا۔ جو کہ جائز بھی تھا۔

میرے مہربان احباب اور کرم فرماؤں کو معلوم ہے کہ میں وکالت کے پیشے سے منسلک ہوں۔ جس کی وجہ سے وقت بہت کم ملتا ہے۔ اس کے باوجود میں نے وقت نکالا اور آخری پروف ریڈنگ کر کے پرنٹ کمپیوٹر کے حوالے کردیا۔ اگر یہ کتاب ''کلیات'' کے اُصولوں پر ہوتی تو ہر لفظ اس کتاب سے ملایا جاتا، جس سے وہ لیا گیا ہے اور آسانی سے ڈھونڈا جاسکتا تھا۔ لیکن

ہر شعر کے ٹکڑے ہزار ہوئے
کوئی یہاں گرا کوئی وہاں گر جا

ہم نے غلطیوں سے پاک کتاب معرضِ وجود میں لانے کی حتی الامکان کوشش کی ہے۔لیکن ہم ابھی مطمئن نہیں ہیں۔قارئین کرام سے ملتمس ہیں کہ براہِ کرم اغلاط کی نشاندہی کریں اور ہمیں مطلع فرمائیں تاکہ آئندہ ایڈیشن میں انھیں درست کیا جاسکے۔اس کتاب کے ٹائیٹل اور خوبصورت جلد بندی میں ڈاکٹر عابدلغاری کا تعاون ہمارے لیے باعثِ اطمینان ہے، جنھوں نے یہ کام نہایت توجہ سے سرانجام دیا۔ انھوں نے نہ صرف یہ کام کیا بلکہ فیضؔ صاحب کی شخصیت اور فنِ شاعری پر ایک پُرمغز مقالہ سپردِقلم کیا، جوکہ اس کتاب کی زینت ہے۔اس کتاب کو کلیاتِ فیض کے بجائے انتخابِ کلام فیض کہنا مناسب ہوگا۔ہم کوشش کریں گے کہ آگے چل کر کلیات کے اُصولوں پر فیض صاحب کی مکمل کتابیں ایک ہی جگہ پر جمع کر کے شایع کریں۔تاکہ وہ کلام جو اس کتاب میں شامل نہیں ہوسکا۔وہ بھی ہوجائے۔اللہ تعالیٰ ہمیں توفیق دے۔آمین۔

دعاؤں کا طالب

**حاجی مرادعلی نوؔر**

جنرل سیکریٹری

غالب سندھ فیض بخشاپوری اکیڈمی، جیکب آباد

۲۸ نومبر ۲۰۰۸ء



نہ جائے گا کبھی دوزخ میں مستانہ محمدؐ کا
رہے گا دائمی جنّت میں دیوانہ محمدؐ کا

نہ ہو دعویٰ شفاعت کا شفا کا خود رہے طالب
جو دیکھے حضرتِ عیسیٰ شفاخانہ محمدؐ کا

نکل کر کعبہ سے اے دل رہیں جا کر مدینے میں
وہ کعبے کا بھی کعبہ ہے جو ہے خانہ محمدؐ کا

پیئو پیرِ مغاں کے ہاتھ سے یہ بادۂ عرفاں
کھلا ہے خلق کی خاطر یہ میخانہ محمدؐ کا

خوشا یہ رحمت للعالمینؐ کی جلوہ آرائی
نجاتِ خلق ہے محشر میں آ جانا محمدؐ کا

میری تر دامنی کو ناز ہے دریائے رحمت پر
جو د عالمِ شانِ کریمانہ محمدؐ کا

جلے گی آہ آتش بار سے خود آتشِ دوزخ
جو شمعِ عشق پر جلتا ہے پروانہ محمدؐ کا

غلط انداز سے دیکھو نہ ہرگز خانۂ دل کو
کہ یہ کعبہ مدینہ بھی ہے کاشانہ محمدؐ کا

زباں کو دے دیا رحمت نے بوسہ فیضؔ محشر میں
کہا جب میں نے یارب ہوں میں دیوانہ محمدؐ کا





عرش پر وردِ لبِ یزداں ہے نامِ مصطفیٰ ﷺ
اے خوشا کیا رتبۂ و شان و مقامِ مصطفیٰ ﷺ

مرحبا صد مرحبا صبحِ نظامِ مصطفیٰ ﷺ
صد مبارک شامِ عشقِ ذکرِ نامِ مصطفیٰ ﷺ

ہے زبانِ حق زبانِ مظہرِ نورِ خدا
یہ کلام اللہ بھی قول و کلامِ مصطفیٰ ﷺ

شہپرِ جبریل گرد آلودہ گردوں کی طرح
از براقِ خوش زقند و خوش خرامِ مصطفیٰ ﷺ

تخت عشق و تاج اخلاق و محبت سلطنت
ضوفشاں کون و مکاں ہے از قیامِ مصطفیٰ ﷺ

ہے طنابِ زلف سے بستہ نظامِ کائنات
دو جہاں زیرِ نگینِ در دستِ دامِ مصطفیٰ ﷺ
ہوگئے مشکیں لباس و کعبہ و نافِ غزال
مشک افشاں ہے سر زلفِ مشامِ مصطفیٰ ﷺ

شمعِ بزمِ کن فکاں چشم و چراغ لامکاں
ہوگیا نامِ خدا روشن بنامِ مصطفیٰ ﷺ

رونقِ ہفت آسمان و زینتِ بزمِ خدا
نازشِ عرشِ بریں حسنِ قیامِ مصطفیٰ ﷺ

مصطفائی زینتِ روئے خدائی ہوگئی
شہرۂ نامِ خدا نامہ و پیامِ مصطفیٰ ﷺ

بے نیازِ کوثر و تسنیم و حورانِ بہشت
لب پہ رندِ مست کے ہے نام جامِ مصطفیٰ ﷺ

اے خوشا الفقر و فخری خسروی ہے سر بہ خم
سر بلندِ دوجہاں ہے یہ غلامِ مصطفیٰ ﷺ

بندگی اس کی خدا اس کا خدائی اس کی ہے
جس کے دل میں فیضؔ عشق و احترامِ مصطفیٰ ﷺ





یہ عرش قدم گاہِ رسولِ عربی ہے
صلِ علیٰ چہ منزلِ اُمی لقبی ہے

آتی ہے نظر کاہ کشاں چرخِ بریں پر
یہ گردِ رہِ مرکب شاہ حلبی ہے

د نہیں آئینۂ معراج میں جس نے
نا بینی و دیوانگی و بوالعجبی ہے

جب تک نہ کرے مشکِ محبت سے زباں پاک
لیوے جو کوئی نام بہت بے ادبی ہے

فرمانِ خدا ہے کہ رسولانِ خدا کا!
سلطان و شہنشاہ و امام العربی ہے

جھک جا اے جبیں! عرش یہاں ناصیہ سا ہے
کعبہ یہ نہیں خانۂ عالی نسبی ہے

جو نورِ مجسم کو کہے کوئی بشر ہے
مجہولی و ناخواندگی و بوالعجبی ہے

جل جائے فلک ایک شرر سے جو نکالوں
سینے میں مرے عشق کی وہ آگ دبی ہے

فیضاں ہے تیرے فیض ولایت سے، ولایت
ہے فخرِ نبوت، کہ نبیوں کا نبی ہے

یہ جوشِ محبت سے رہی طرزِ عبادت
آہِ سحری، نالۂ غم نیم شبی ہے

آسودہ خطاکار دوگیتی میں رہا ہے!
یہ مہر و وفا، لطف و کرم فیضِ نبی ہے!

رہتا ہے طلب گارِ مئے نابِ محمدؐ!
ساقی! یہ لبِ فیضؔ کی چہ خوش طلبی ہے





رگ رگ نفس نفس میں تری نعت یا نبیؐ
وردِ درود و مدح و مناجات یا نبیؐ

آئینۂ خدا ہے تیری ذات یا نبیؐ
ملنا تیرا خدا سے ملاقات یا نبیؐ

ہر سانس تیرا ذکرِ مقدس خدا گواہ
ہر بات میں ہے لب پہ تیری بات یا نبیؐ

تیرا وجود وجہِ شہودِ خدا ہوا
بحرِ یقیں میں غرق ہیں شبہات یا نبیؐ

قرآں میں ہے مدح سرا ربِّ ذوالجلال
روشن برنگِ مہر ہیں آیات یا نبیؐ

تجھ کو خدا نے رحمت للعالمیں کہا
تجھ پر ہزار رحمت و صلوٰۃ یا نبیؐ

واللہ ہے یہ اسمِ محمدؐ صدائے قم
عیسیٰ اُٹھے کہوں جو یہ کلمات یا نبیؐ

کل انبیاء تھے جزو اے سلطانِ انبیاء
کل کائناتِ علم تیری ذات یا نبیؐ

ذکرِ سعادتِ شبِ معراج اور میں؟
اتنا کہوں کہ لیلۃِ برکات یا نبیؐ

آگاہ کر دیا ہے حرام و حلال سے
فرمان تیرے منع و مباحات یا نبیؐ

بدر و حنین، خیبر و خندق کے معرکے
سب معجزات ہیں یہ فتوحات یا نبیؐ

کس نے تمیزِ بندہؑ و آقا مٹا دیا
کس نے دیا ہے درسِ مساوات یا نبیؐ

میری زباں برنگِ زبانِ خدا نہیں
کیا کیا کروں بیاں کمالات یا نبیؐ

پیشِ حضور ہیں ابھی اپنی گزارشات
سن لے گدائے در کی حکایات یا نبیؐ

کر باریاب بارگہِ دل نواز میں
صبحِ وصال یعنی ہو ہر رات یا نبیؐ

میری طرف ہو نگہِ کرم اور کشادہ کار
مجھ سے ہو دور تنگیٔ حالات یا نبیؐ

حاجت روائیِ ہمہ حاجات چاہیے
ہیں آپ ہی تو قاضیِ حاجات یا نبیؐ

دستِ کرم سے دور ہو دشواریٔ حساب
آساں ہو مجھ پہ روزِ مکافات یا نبیؐ

وردِ زباں ہو قبر و قیامت میں لاالہ
آئیں نہ مشرکانہ خیالات یا نبیؐ

ماہِ منیر کی طرح روشن ضمیر ہو
مٹ جائیں کفر و جہل کی ظلمات یا نبیؐ

اے دافع البلا غم و رنج و الم ہو دور
ہو دست بے نیاز سوالات یا نبیؐ

ہیں آپ بھی کریم خدا بھی کریم ہے
ابرِ کرم کی فیضؔ پہ برسات یا نبیؐ





انگشت نمائی سے جو ماہ دو پارا ہے
شاہِ دوسرا تیرا ادنیٰ سا اشارہ ہے

خوباں ہمہ خوبی عکسِ رُخِ انور ہیں
تم کو یدِ قدرت نے کیا خوب سنوارا ہے

رحمانؐ محمدؐ کا کیا عالم رحمت ہے؟
لبیک کہا اُس نے جب تم کو پکارا ہے

کعبہ تیرا کعبہ ہے یہ کعبے کا کعبہ ہے
سنگِ رہِ عرفاں بھی روضے کا ''منارا'' ہے

نورِ اَزَلی کی ہے حاصل تجھے پا بوسی
کیا اوج پہ تیرا بھی اے عرش ستارا ہے

کوئی اے فرشتو ہے محشر میں گنہ فرسا
ہے ذوق خطا بخشی رحمت نے پکارا ہے

مہر و مہ و پرویں بھی ہیں پرتو نقشِ پا
پھر کس کو رُخِ انور نظارے کا یارا ہے

کس کو وہ اُٹھائے گا اب قُم کی صداؤں سے
عیسٰی کو بھی ابروئے خمدار نے مارا ہے

ہر نفس بہار آئیں، ہر جلوہ جمال آ گیں
اس گلشنِ ہستی کو تم نے تو نکھارا ہے

توبہ کا گلا کاٹا تیغِ مئے عرفاں سے
رندانِ قلندر کو رحمت کا سہارا ہے

دریائے معاصی بھی دامان و گریباں تک
اُس قلزمِ رحمت کا کوئی نہ کنارا ہے

بیدار تو ہونے دے خوابیدۂ عالم کو
ہر چیز پکارے گی احمدؐ تو ہمارا ہے

ہے طوقِ غلامی بھی برتر ز شہنشاہی
یہ کج کُلہی رشکِ تاجِ سَرِدارا ہے

معراجِ محبت ہے یہ معرفتِ حق ہے
محشر میں کہیں احمدؐ یہ فیضؔ ہمارا ہے





نگاہیں وا ہوئی ہیں جب سے میرے نورِ ایماں کی
نظر آئی تری تصویر میں تصویر یزداں کی

رُخِ نور آفریں حسن و جمالِ شاہدِ فطرت
تیری سیرت حبیب کبریا تفسیرِ قرآں کی

تو ممدوحِ خدائے پاک و مسجودِ فرشتہ ہے
تجھی سے محسنِ انسانیت ہے شانِ انساں کی

رُخِ گل آفریں گیسوئے مشکیں سے ہے یہ رونق
تو پھر کیوں آرزو ہو رنگ و بوئے باغِ رضواں کی

تمنا تیری صورت کی پڑی، جنت جہنم میں
یہ کس کافر کو ہے وحشت طہور و حور و غلماں کی

شفیع المذنبین و رحمت للعالمین تم ہو
تو پھر کیوں دجلۂ رحمت مجھے ہو فکر عصیاں کی

خدائے ذوالکرم کو ناز تیری ناخدائی پہ
گئی بن کشتیِ رحمت تری ہر موج طوفاں کی

بشریت نہ طبعِ نور رکھتی ہے نہ جا موسیٰ
تجلی طور پر احمدؐ کے روئے نورِ افشاں کی

فنا دیدہ ہوں طبع پرتوِ روئے درخشاں سے
میری ہستی بھی ہے تمثیل گویا شبنمستاں کی

ترے نامِ محمد پر، وہ زندہ ہے دو عالم میں
کہ اسکی جاں میں جاں ہے جانِ جاں پر جانِ قرباں کی

شفا بخشی تری حکمت خطا پوشی تری رحمت
تمنا حضرتِ عیسیٰ کو بھی ہے دارو و درماں کی

کہاں ہوتا خدا، کیسی خدائی کیا قیامت ہے؟
ربوبیت بھی ہے منت کش تاثیرِ فرماں کی

ترا مستِ الست بے نیازِ دخترِ رز ہے
ابھی تک فیض پر طاری ہے مستی جامِ عرفاں کی





مظہرِ نورِ ذاتِ خدا چاہیے
ہر دو عالم میں خیرالوریٰ چاہیے

رہنماؤں کو اِک رہنما چاہیے
انبیاء کو شہِ انبیاء چاہیے

بہرِ غازہ ہے عرشِ بریں مضطرب
اُس کو خاکِ کفِ نقشِ پا چاہیے

پیچ و خم میں نظامِ دو عالم کی جاں
بوئے مشکینِ زُلفِ دوتا چاہیے

روئے صبحِ ازل زلفِ شامِ ابد
سرِّ بستانِ امکاں صبا چاہیے

ذرّے ذرّے میں ہے مہرِ محشر نہاں
آپ کے در کی خاکِ شفا چاہیے

اُمتی اُمتی کہنے والے نبیؐ
تم پہ کرنا دل و جاں فدا چاہیے

طائرانِ بہشتی کو رحمت لقب
تیرے کوچہ کی آب و ہوا چاہیے

تم کو جنت مبارک اے زاہد! ہمیں
''سایۂ دامنِ مصطفیٰؐ چاہئے''

حاصلِ دو جہاں آپ کا عشق ہے
آپ چاہیں تو پھر اور کیا چاہئے؟

آپ گر مل گئے تو خدا مل گیا
آئینہ عکسِ روئے خدا چاہئے

بیخودی میں نہاں عالمِ آگہی
دستِ مستاں کو بند قبا چاہئے

سازِ الفت سے مضراب بیگانہ ہے
نعت خوانی برنگِ نوا چاہئے

تو اے زاہد فرشتہ ہے انساں نہیں
بہرِ دریائے رحمت خطا چاہئے

سازِ دل نغمہ سنجِ محمدؐ رہے
دم بدم لب پہ صلِ علیٰ چاہئے

فیضؔ ہوجائے تیرا خدا ہم زباں
نعت ایسی بروزِ جزا چاہئے

❖



سَرِ عرش خیرُالانام اللہ اللہ
ملا عرش کو کیا مقام اللہ اللہ

سجود و سلام و قیام اللہ اللہ
نماز و نیاز و سلام اللہ اللہ

تمام انبیاء کا امام اللہ اللہ
کواکب میں ماہِ تمام اللہ اللہ

خدا و فرشتے میرے ہم زباں ہیں
درود و صلوٰۃ و سلام اللہ اللہ

رُخِ مہر افزا و گیسوئے شب گوں
سحر اللہ اللہ، شام اللہ اللہ

میں ہاتھوں کو چوموں کہ ساغر کو ساقی
یہ دست مقدس یہ جام اللہ اللہ

درمیکدہ پر یہ سجدہ گزاری
یہ رندوں کا بیت الحرام اللہ اللہ

جو صبحِ ازل اور شام ابد ہے
ہمہ ابتداء اختتام اللہ اللہ

خدا و پیمبر فرشتہ فرشتہ
سرِ چرخ ہیں زیرِ دام اللہ اللہ

یہ تھا کلمۂ لاالٰہ نا مکمل
نہ ہوتا تیرا اس میں نام اللہ اللہ

ٹھہر اے دمِ واپسیں دیکھنے دے
مدینہ ہے ابِ یک دوگام اللہ اللہ

تیرے نُور سے ہر دو عالم منور
تیرا فیض ہے فیضِ عام اللہ اللہ

قدح نوشِ عرفاں پہ رحمت کی بارش
کہ ہے فیضؔ مستِ مدام اللہ اللہ





ذوقِ سجدہ میں جو یہ ناصیہ فرسا ہوگا
سنگِ در ہوگا، نہ سر ہوگا، نہ سجدہ ہوگا

مطلعِ نور کا جلوے پہ جو جلوہ ہوگا
حشر پہ شور قیامت ہی تو برپا ہوگا

جلوہ افروز نبی کا رُخِ زیبا ہوگا
نور ہی نور کا عالم وہ سراپا ہوگا

برسرِ عرش جو ہو خسروِ خوباں گلگشت
خاکِ نقشِ کفِ پا عرش کا غازہ ہوگا

گر نظر اہلِ نظر آئینۂ دل میں کریں
احد احمد میں نہ یہ میم کا پردا ہوگا

موجۂ دجلۂ وحدت ہے یہ قطرہ گویا
قطرہ دریا میں جو مل جائے گا دریا ہوگا

مظہرِ نورِ خدا ختمِ رسل وجہِ عالم!
تم سا پیدا نہ ہوا کوئی نہ پیدا ہوگا

جو ہے تیرا، ہے خدا اس کا، خدائی اس کی
تیرے شیدائی پہ اللہ بھی شیدا ہوگا

جلوۂ یار سے سینہ ہے مدینہ یارب!
یہ وہ کعبہ ہے کہ کعبے کا بھی کعبہ ہوگا

چادرِ مہر نقابِ رخِ تاباں لیکن
شعلۂ حسن فروزاں تہِ پردہ ہوگا

افضل البشر کہیں بشر نہیں ہے تم سا
ہر وہ انساں کہ مسجودِ فرشتہ ہوگا

ترک کی تیشہ گری آئینہ سازی اس نے
تیرے آئینے میں رُخ اپنا جو دیکھا ہوگا

مجھ کو منصور نے روکا کہ نہ کر راز کو فاش
تجھ پہ بھی میری طرح کفر کا فتویٰ ہوگا

فیضؔ کا نامۂ اعمال ادب سے لاؤ
اس میں اک میرے محمدؐ کا قصیدہ ہوگا

مہرِ محشر بھی ہمہ صورتِ ابرِ رحمت
برسرِ فیضؔ جو سرکار کا سایہ ہوگا

❖



نہ ہو عشقِ محمدؐ تو مسلماں ہو نہیں سکتا
پسندیدہ نگاہِ مہرِ یزداں ہو نہیں سکتا

حُدودِ عالمِ ظاہر پرستی سے نکل جاؤ
یقیں بالغیب کے جز اہلِ ایماں ہو نہیں سکتا

شعورِ آدمیت ہی نہیں تو آدمی کیا ہے
نہ ہو انسانیت انساں میں انساں ہو نہیں سکتا

خدا آگاہی و خود آشنائی گر نہیں حاصل
وہ رندِ بادہ مستِ جامِ عرفاں ہو نہیں سکتا

نہ کرتا عرش پر نورِ ازل جو جلوہ افروزی
حریمِ حضرت یزداں فروزاں ہو نہیں سکتا

ضیائے پرتوِ آئینہ انوارِ عارض ہے
فلک پر مہرِ تابشناک تاباں ہو نہیں سکتا

میری لغزش نے مسجودِ فرشتہ کردیا مجھ کو
یہی رازِ نہاں ہے مجھ سے افشاں ہو نہیں سکتا

سزائے پارسائی مل گئی ابلیس کو زاہد
شریک محفلِ بادہ پرستاں ہو نہیں سکتا

بسوزِ عشق آنکھوں میں جگر کا خون آتا ہے
لہو، پانی نہ ہو تو اشک افشاں ہو نہیں سکتا

صلیب و دار ہے عرشِ فرازِ منزلِ عرفاں
سرِ منبر اے واعظ وَصلِ جاناں ہو نہیں سکتا

سرودِ صرصر بادِ صبا خارِ مغیلاں پر
وگرنہ قطرۂ شبنم بھی رقصاں ہو نہیں سکتا

وضو سازی ہے خونِ ابن حیدر سے حماک اللہ
کبھی کافر نمازی بھی مسلماں ہو نہیں سکتا

نہ لاتا فیضؔ گر پیمانہ و ساغر کو گردش میں
حریفِ گردشِ گردونِ گرداں ہو نہیں سکتا





پڑھو درود زبانِ خدا ہے گرمِ درود
کرو سجود فرشتو کہ ہے یہی مسجود

ظہورِ نورِ محمد، ظہور نور خدا
وجودِ پاک سے ثابت ہوا خدا کا وجود

نہ کہتے آپ خدا لاشریک ہے ورنہ
خدا گواہ کہ کہتا میں آپ ہیں مسجود

وجودِ نور لباسِ بشر میں ہیں ملبوس
یہ رازِ خاص ہے اسبابِ شاہد و مشہود

یہ راز ہائے الف، ل، م، کیا معنی؟
کہ لامکاں میں ہیں موجود حامد و محمود

نظر، نظر میں ہے نظارگیٔ اہلِ نظر
نگاہِ دل ہے اگر وا، تو ہر جگہ موجود

یہ خاکِ پا ہمہ نورِ نگاہِ عرشِ بریں
ضیائے ماہِ منور و مہرِ چرخِ کبود

بہ اسمِ احمدِؐ مرسل وظیفہ ہائے خلیل
کہ ہوگیا تھا گلستان دوزخِ نمرود

تو وہ کہ فخرِ سلیمان نازشِ یوسف
دعائے حضرت عیسیٰ و نغمۂ داؤد

رہا بہشت سے محروم بوجہل توبہ
نصیب کوریٔ شپرہ ہوئی ہے چشمِ حسود

متاعِ عشقِ محمدؐ حصولِ ہر دو جہاں
وگرنہ زیستِ گرانمایہ رائگاں بے سود

فنا اشارے سے یزداں کے جہل و لات و منات
تیرا ظہور زوالِ بتانِ اہلِ ہنود

نہ لاشعور فرشتوں کو حرمتِ رحمت
ربوبیت بھی ہے منّت کشِ خطائے عبود

امامِ انبیاء سجدہ سرا شبِ معراج
غضب وہ کعبۂ اوّل ہے عیش گاہِ یہود

نزولِ شعر، نزولِ صحیفہ و آیات
برنگِ سورتِ قرآن، لوحِ دل پہ ورود

زبانِ حضرت یزداں اگر میسّر ہو
تو پھر ہو مدحتِ اوصاف ہائے لامحدود

مری نوائے جگر سوز و دل گداز سے ہے
سخن سرائیِ اہلِ چمن شکستِ جمود

نصیب خلدِ درِ یار ہو نگاہِ کرم
مدد اے اخترِ خوش بخت و طالعِ مسعود

غلام ساقیِ کوثر ہے رندِ مستِ الست
زبانِ فیضؔ قلندر پہ وردِ حق موجود



## بحضور سیّد الشہداء

رُوحِ فرما جوہرِ آئینۂ یزداں حسینؑ
شہرِ علمِ مصطفےٰ نطقِ خدا قرآں حسینؑ

رونقِ ہر دو جہان و زینتِ باغِ جناں　شرفِ آبِ کوثر و توقیرِ تسنیمِ رواں
مرکزِ نظارہ و طلبِ شوقِ نگاہِ حوریاں　خسروِ خوباں جوانانِ جناں کی عز وشاں

الاماں شمشیرِ عریاں فرزندِ شیرِ خدا　لرزہ براندام دشتِ کربلا ارض و سما
ہر دو عالم میں قیامت کا ہے گویا زلزلہ　شش جہت میں ولولہ جنبش میں ہے عرشِ علیٰ

ہوگیا ہے زندہ ابنِ مرتضیٰ ہو کر شہید　زندہ ہو کر مر گئے مردود مرواں و یزید
روزِ محشر تک لعینوں کی ہوئی مٹی پلید　مل گیا ہے آتشِ دوزخ کو یہ رزقِ مزید

تیرگیٔ جہل میں ابنِ علیؑ قندیل ہے　یہ وہی انساں کہ مسجودِ سرِ جبریل ہے
راہِ عرفاں کا درخشاں ایک سنگِ میل ہے　معرفت کا موجزن گویا یہ بحرِ نیل ہے

ہے جبیں انجیل، خط توریت اور عارض زبور　صورتِ قرآن ہے سرچشمۂ دریائے نُور
ہے ظہورِ جسمِ اطہر ربِّ کعبہ کا ظہور　باریابی حق کی ہے یا باریابیٔ حضور

عالم صبر و رضا و عشق کا پروردگار نازِ احمدؐ شانِ حیدرؑ افتخارِ کردگار
خون جاں سے نخلِ دیں کو کر دیا ہے نو بہار تا قیامت دین کو تو کر گیا ہے پائیدار

منبر دوشِ محمدؐ پر ہے جلوہ آفریں راکبِ مہرِ نبوت سے ہوا مرکب مزیں
مضطرب نقشِ قدم کے واسطے عرشِ بریں منتظر ہے بہرِ سجدہ پھر فرشتوں کی جبیں

جسمِ اطہر سے لہو کا ہو گیا دریا رواں بن گیا اسلام کا سیراب و رنگیں گلستاں
قطرۂ خونِ رگِ جاں ہے خدائی سے گراں خوں بہا شبیر کا کیا اے خدائے دو جہاں

بندۂ مولیٰ صفت فرزندِ اُمّی لقب دے دیا فوجِ عدو کو آب اور خود تشنہ لب
خواہشِ آبِ بقا شہزادگانِ خوش طلب شدتِ تشنہ لبی سے جاں بلب ہیں روز و شب

مردِ کامل سے مکمل ہو گیا کارِ خلیل ہے جلال اللہ کا جاندادۂ مردِ جلیل
کر دیا ہے کفر و باطل کو قیامت تک ذلیل اے شہِ شُہدا نہیں کوئی ترا مثل و مثیل

مطلعِ انوارِ شانِ عظمتِ انساں حسینؑ دردِ بے درمانیِ انسان کا درماں حسینؑ
بے سر و ساماں کا ہے حشر میں ساماں حسینؑ کچھ تو فرماؤ کہے گا حشر میں یزداں حسینؑ

اے امام ابنِ امام عالی مقام عالی مقام
نقش ہے پیشانیِ لوح و قلم پر تیرا نام
شہرتِ زہرہؓ علیؓ و نازشِ خیرالانام
تا قیامت عالمِ امکان میں ہے فیضِ عام

مہرِ محشر سایۂ داماں میں پنہاں ہوگیا
باعثِ بخشش نجاتِ اہلِ ایماں ہوگیا
سربلند ابنِ علیؓ سے امرِ یزداں ہوگیا
پیشِ انساں حشر میں شیطاں پشیماں ہوگیا



# حُسین ہے

نورِ نبیؐ آئینۂ یزداں حُسین ہے
قرآن ہے گواہ کہ قرآں حُسین ہے

منبر ہے جس کا دوشِ محمدؐ بدرسِ حق
نطقِ خدا و جوہرِ فرماں حُسین ہے

تیغِ ستم ہے سر پہ جبیں سجدہ ریز ہے
شانِ نبی و نازشِ یزداں حُسین ہے

فوجِ عدو کو آب دیا تشنہ لب رہا
بارانِ ابر رحمت رحماں حُسین ہے

سر دے دیا یزید کو اسلام لے لیا
سوداگریٔ دین پہ نازاں حُسین ہے

پروردگارِ صبر و رضا و وفا و عشق
فرماں روائے کشورِ ایماں حُسین ہے

میدانِ کربلا میں فرشتوں نے یہ کہا
سجدہ کیا تھا جس کو وہ انساں حُسین ہے

کافر نمازیوں نے نبی کو کیا شہید
فرمانِ مصطفےٰ ہے میری جاں حُسین ہے

نیزے پہ سر ہے اور سرِ آسماں پہ نعش
کیا دوشِ کہکشاں پہ درخشاں حُسین ہے

خوں دے کے شجرِ دیں کو بہار آفریں کیا
اسلام و دین و مذہب و ایماں حسین ہے

ہے لاعلاج مسیحا نے یہ کہا
انسانیت کے درد کا درماں حُسین ہے

سر دے دیا نہ دین دیا دیں پناہ نے
برہانِ ذوالجلال ہے ذی شاں حسین ہے

ڈوبا ہے جس کے سایۂ دامن میں مہرِ حشر
گل گوں قبا میں شاہِ شہیداں حُسین ہے

لاکھوں سلام فیضؔ امامِ اُمم پہ ہیں
فردا بمومناں سروساماں حُسین ہے

❖



فراقِ یار میں برپا قیامتیں کیا کیا
جنونِ عشق نے کی ہیں عنایتیں کیا کیا

سجود نقشِ قدم پر، وضو بخونِ جگر!
حریمِ عشق میں کی ہیں عبادتیں کیا کیا

یہ قد و عارض و گیسو یہ چشمِ فتنہ طراز
کہاں کہاں سے اُٹھیں گی قیامتیں کیا کیا

یہ گل ہیں چاک گریبان و برگِ گل حیراں!
نگارِ ناز میں یارب نزاکتیں کیا کیا

اُٹھائیں چلمنِ مژگاں نگاہِ مہر کریں!
کہ سَر پہ ابرِ ستم کی ہیں آفتیں کیا کیا

یہ دل ہے نغمہ طرازِ برنگِ چنگ و رباب
زبانِ دل سے سنیں گے حکایتیں کیا کیا

خرامِ ناز کی محشر طرازیاں توبہ !!
دکھائیں اور نہ جانے قیامتیں کیا کیا

خموش برسرِ محفل بخوفِ رُسوائی
وگرنہ دل میں ہیں تیری شکایتیں کیا کیا

صلیب و دار کی زینت و زیبِ زنداں ہو
سوالِ وصل میں کی ہیں ہدایتیں کیا کیا

فزوں ہے کربِ محبت قرارِ جنت سے
ستم سے تیرے اُٹھائی ہیں راحتیں کیا کیا

حناگوں دستِ ستمگر بکشتگانِ ستم
کہ رنگ لائیں نہ جانے شہادتیں کیا کیا

کوئی رَوا نہ ہوئی ہے بقدرِ وسعتِ شوق
جہانِ دل میں تڑپتی ہیں حاجتیں کیا کیا

فرازِ عرش سے اے فیضؔ بارشِ اشعار
کتابِ دل پہ اُترتی ہیں آیتیں کیا کیا





دیکھا جو مرتبہ ہے شہیدانِ ناز کا
غم کھا گیا ہے خضر کو عمرِ دراز کا

احساں اُٹھائیں کیا نگہہِ دل نواز کا
وہ دل کہاں کہ ایک خزینہ تھا راز کا

عشقِ بتاں سے عشقِ خدا تک پہنچ گیا
منت گزار سرّ حقیقت مجاز کا

نقشِ قدم بنائے وجودِ حرم ہوا
کعبہ جو سجدہ گاہ ہے اہلِ نیاز کا

ہے جاں گداز مہرِ قیامت برنگِ ابر
شعلہ فگن ہے داغِ جبینِ نیاز کا

ہے سرنوشت میں یہ غلامانہ زندگی
ٹوٹا ہے آسماں سے ستارہ ایاز کا

اِک معجزہ ہے عالمِ امکاں میں زلزلہ
اس جسمِ مرمریں کے نشیب و فراز کا

شبیر سجدہ ریز تہہِ تیغ ہوگیا
رتبہ ہوا بلند سجود و نماز کا

دنیا سے بے نیازی و عقبیٰ سے بے نیاز
یہ بندہ بے نیاز ہے اس بے نیاز کا

حُسن و جمالِ شاہدِ فطرت ہمہ صفت
آئینۂ جمال ہے آئینہ ساز کا

طوبیٰ کو جو تراوش و رنگِ دوام ہے
سایہ پڑا ہے سر پہ قدِ سروِ ناز کا

احسانِ ناخُدا سے خدا نے بچا لیا
طوفاں میں توڑ ڈالا ہے لنگر جہاز کا

کوتاہ کردیا قدِ روزِ قیام کو!
قصہ دراز ہوگیا زُلفِ دراز کا

جس سے حریمِ روضۂ رضواں میں رنگ و بو
جاں دادہ ہوں اے فیضؔ نسیمِ حجاز کا





چشمِ غزالِ مست سے مخمور ہوگیا
پیمانہ دستِ مست سے صد چور ہوگیا

حُسن و جمال حور شمائل سے ہمنشیں
ویرانۂ بہشت بھی معمور ہوگیا

بخیہ گریٔ سوزنِ مژگاں صد آفریں
ورنہ یہ زخمِ دل ابھی ناسور ہوگیا

پسپا ہوئے نہ معرکۂ عشق میں صنم
ہر چند جاں بریدہ و سر چور ہوگیا

مرمر کے جی رہے ہیں بہ ذوق نظارگی
دکھلا کے جلوہ شوخ رو مستور ہوگیا

اپنا جمال دیکھ کے حیران رہ گیا
آئینہ گر سے آئینہ صد چور ہوگیا

کاتب نے سَرنوشت میں تحریر کردیا
انسان خطائیں پہ مجبور ہوگیا

تیغِ جفائے ناز پہ نالہ کشی حرام
عاشق کشی جو عشق کا منشور ہوگیا

تہمت تراش زیست میں تعریف بعدِ مرگ
دنیائے بے ثبات کا دستور ہوگیا

زہدِ گراں پہ شیخِ حرم کو غرور تھا
بوس و کنارِ دخترِ انگور ہوگیا

عرشِ بریں پہ حضرت واعظ بٹھا دیا
شہ رگ سے تھا قریب ابھی دور ہوگیا

جلوہ گریٔ عارضِ نور آفرین سے
اے فیضؔ سیہ خانۂ دل نور ہوگیا





حسن خودبین رونما نہ ہوا
عشق آرام آشنا نہ ہوا

نفسِ فرعون کیا فنا نہ ہوا
بندہ بندہ ہوا خدا نہ ہوا

کون ہے جو نہیں ہوا نخچیر
تیرِ مژگاں کبھی خطا نہ ہوا

عشق میں ہم ستم رسیدوں پر
جانے کیا ہوگا جانے کیا نہ ہوا

لذّتِ درد و غم سے ہوں محروم
ہائے وہ عازمِ جفا نہ ہوا

بحر و خورشید و قطرہ و ذرّہ
آئینہ دار مبتدا نہ ہوا

بن گیا سجدہ گاہِ اصل نیاز
کعبہ مرہونِ نقشِ پا نہ ہوا

حالِ دل پوچھتے ہو کیا کہیے
ہم سے تیرا کبھی گلہ نہ ہوا

تنگیِ دل سے تنگ آیا ہوں
تنگ دل فیضؔ دل کشا نہ ہوا





دل کو اسیرِ گیسوئے تاباں بنا دیا
گویا چراغِ ظلمتِ زنداں بنا دیا

زاہد کو ہم پیالۂ رنداں بنا دیا
اے شیخ اس فرشتے کو انساں بنا دیا

بیچارگی نے چاک بداماں بنا دیا
دورِ خزاں کو فصلِ بہاراں بنا دیا

کعبہ صنم کدہ کو خدا کو صنم کہا
بت کو جنونِ عشق میں یزداں بنا دیا

ہر خار خونِ آبلہ پا سے ہے لالہ رنگ
ویرانۂ جنوں کو گلستاں بنا دیا

روئے صنم سے دور نظر ہائے بد نظر
خالِ سیہ کو حافظِ قرآں بنا دیا

غرقاب موجِ ظلمت زلفِ سیاہ میں
چاہِ ذقن کو چشمۂ حیواں بنا دیا

ہم کو بھی فیض صحبت بلقیسِ شہر نے
گویا کہ ہم مقامِ سلیماں بنا دیا

شمشیرِ ناامیدی و یک شہرِ آرزو
دامانِ دل کو گنجِ شہیداں بنا دیا

مشاطہ تابِ چہرۂ تاباں سے مضطرب
آئینے کو بھی دیدۂ حیراں بنا دیا

رندانِ دُرد نوش کو نسبت ہے خلد سے
اس خاک ہی سے روضۂ رضواں بنا دیا

شرحِ جمالِ عارضِ نور آفریں نہ پوچھ؟
کافر کو جس نے "فیضؔ" مسلماں بنا دیا!





ماہِ کامل کی طرح سر پہ منوّر سہرا
"ہے تیرے حسنِ دل افروز کا زیور سہرا"

سات افلاک کے تاروں کو پروکر ہم نے
رکھ دیا آج تیرے سر پہ سجاکر سہرا

رشک سے لال ہوا مہرِ شفق آلودہ
بن گیا زیبِ جمالِ رُخِ انور سہرا

نافِ آہوئے بیابانِ تتاری کہیے
زُلفِ مشکیں سے ہوا ہے جو معنبر سہرا

اوجِ دستارِ فضیلت پہ جگہ پائی ہے
سرفرازی پہ کرے ناز نہ کیوں کر سہرا

صد گلستاں کے پروئے گئے گل ہیں گویا
بن گیا رشکِ ارم سر پہ سراسر سہرا

ہو حسینانِ جہاں کو بھی غمِ آرائش
ذوقِ نظارہ میں دیکھیں جو وہ آکر سہرا

روئے تاباں پہ فروزاں ہیں گہر پیوستہ
بن گیا سر پہ یہ آئینۂ خاور سہرا

یعنی دریا میں نظر آئے ستارے رقصاں
جھلملاتا ہے جو زرین قبا پر سہرا

نسبتِ نام مبارک ہو محمدؐ کے غلام!
اِس سعادت کا ہے خوش بخت ترے سر سہرا

دعویٰءِ سخن وری، حسن بیانی تھا جنہیں
رہ گئے خامہ بدنداں مرا سن کر سہرا

لایا محفل میں کوئی اس سے نہ بہتر سہرا
مرحبا فیضؔ کہ ہے آج تیرے سر سہرا





چشمۂ آبِ حیات اور یہ ظلمات کی بات
لب پہ گویا ہے لب و گیسوئے آفات کی بات

ہمنشیں! کس سے کروں؟ وسعتِ حاجات کی بات
کون سنتا ہے میری تنگیٔ حالات کی بات

کعبہ و دیر و کلیسا سے مجھے کیا واعظ!
رند ہوں رند کرو کوئے خرابات کی بات

کون کہتا ہے جو کی شیخ نے توبہ، توبہ!!
پی رہے تھے وہ پسِ پردہ یہ ہے رات کی بات

نقش پائے بُتِ کافر پہ تھا سجدوں کا ہجوم
اللہ اللہ کروں کیا میں مناجات کی بات

مژدہ اے کشتۂ ہجراں! کہ ابھی اس نے کی
شوقِ ہنگامہ نشینی میں ملاقات کی بات!

جب سے نظارگیٔ عارض و گیسو کی ہے
لب پہ دن رات رہا کرتی ہے دن رات کی بات

خوں ہوئے دست دمِ قتل، رہے داد طلب
ایسے نازک سے کرے کون مکافات کی بات

دجلۂ اشک رواں، دیدۂ گریاں سے ہوا
ہنس کے کی اس نے شبِ وصل جو برسات کی بات

کیا سنے "فیض" سا شیریں لب و سنجیدہ مزاج
نالۂ زاغ و زغن، اہلِ خرافات کی بات

وحشتِ زیست میں ہر لحظہ مرا جاتا ہوں!
جب کہ کرتا ہے کوئی مرگِ مفاجات کی بات

صلہ و داد نہ دے، مہر و مداوا نہ سہی
سن تو لے غمزدہ و کشتۂ آفات کی بات

دورِ صہبا ہے مگر فیضؔ بلا نوش نہیں
رات رندوں میں چلی رندِ خرابات کی بات





فرازِ کعبۂ دل عرشِ کبریا کی طرح
خدا گواہ کوئی جلوہ گر خدا کی طرح

نقابِ حسن بھی صد تار ہے قبا کی طرح
بدستِ نسیمِ گرہ کشا کی طرح

عدو تھا ہم سفر اور دستِ شرم دامن گیر
نظر جھکائے وہ گزرے گریز پا کی طرح

بہ پیچ و تاب ہے ہمدم نظامِ ہر دوجہاں
غزالِ مست کے یہ گیسوئے دوتا کی طرح

میرے چمن میں سلیماں ہزارہا بلقیس
عروسِ گل بھی ہے شہزادیٔ سبا کی طرح

وہ مہروش ہیں مرے ہمنشیں کہ جس کے لیے
یہ مہر و ماہ بھی آوارہ ہیں صبا کی طرح

بچا نہ دستِ زُلیخا سے جامۂ یوسف
کہ تار تار ہوا پردۂ حیا کی طرح

حریمِ ناز میں پہنچے بہ غفلتِ درباں
جو در پہ بیٹھ گئے ہم تیرے گدا کی طرح

گیا نہ عرشِ تخیّل کی خلوتوں میں کوئی
حدودِ منزلِ جبریل منتہا کی طرح

چنا ہے اشکِ ندامت کو دستِ رحمت نے
یہ طفلِ نور بھی درِّ گراں بہا کی طرح

اُٹھائے ہاتھ تو جنبش میں آیا عرشِ بریں
دعائے رند بھی ہے نالۂ رسا کی طرح

سبو اُٹھاؤ اور الحاد کا علاج کرو
یہ مرض عام ہے بیماریٔ وبا کی طرح

عصائے جام سے مارا ہے نفسِ امارہ
پئے گزند تھا سرگرم اژدہا کی طرح

مٹا دیا ہے میری آگہی نے حرفِ غلط
میرا وجود بھی تھا نقشِ ماسوا کی طرح

نشستِ کُنجِ خرابات پردۂ عرفاں
اُٹھا ہے فیضؔ قیامت میں پارسا کی طرح

❖



گھر جانتے ہیں اپنا ترا گھر کہے بغیر
درباں کی طرح بیٹھے ہیں در پر کہے بغیر

رندوں پہ لطف ساقیِ کوثر کہے بغیر
گردش میں جام و بادہ و ساغر کہے بغیر

ہفت آسماں ہیں ایک زقندِ سمندِ ناز
کیسے کھلا ہے گنبدِ بے در کہے بغیر

تسبیح زلف دست میں لب پر ہے جامِ لب
کہتا نہیں ہوں گیسوئے خوشتر کہے بغیر

لیں گے نہ ناز و غمزۂ ابرو سے خوں بہا
رکھ دیں اگر وہ حلق پر خنجر کہے بغیر

سایہ کی طرح ساتھ پھریں تیرے چمن میں
اے سروِ رواں سرو و صنوبر کہے بغیر

باغِ بہشت ہے رُخِ گلگوں سے گلعزار
کہتا نہیں ہے کوئی گل تر کہے بغیر

ہے اس میں لطف جو بھی ملے بے طلب ملے
ہم پر ستم سہی اے ستمگر کہے بغیر

سرگرمِ کرم جرأتِ رندانہ دیکھ کر
پہنچے حریمِ ناز میں جاکر کہے بغیر

صد دل ہیں زیرِ دام بیک غمزہ دیکھیے
گویا ہے تیری چشمِ فسوں گر کہے بغیر

خورشیدِ حشر سایہ فگن ہے برنگِ ابر
سر پر جو فیضؔ دامنِ سرور کہے بغیر





ہوتے رہے ہیں رنج و الم کا شکار ہم
زیبِ قفس رہے، کبھی تزئینِ دار ہم

سینے میں سوز، آنکھ میں آنسو، جگر میں داغ
ہیں کائناتِ عشق کے پروردگار ہم

کعبے میں سر بہ سجدہ وہ، ہم میکدہ میں چور
اِک دیندار شیخ ہیں، اِک دیندار ہم

زاہد! پیئے گا کون؟ شرابِ طہور پھر
خلدِ بریں نہ جائیں اگر میکسار ہم

کرتے رہے ہیں، حوصلے عزمِ جواں کے دیکھ
ناسازگار وقت کو بھی سازگار ہم

صید افگنوں کو دشتِ محبت میں دیکھ کر
دینے گئے ہیں جان بھی دیوانہ وار ہم

اُٹھتی نہیں ہے آنکھ جگر جب سے جل گیا
مژگانِ یار سے ہیں بہت شرمسار ہم

رازِ جنونِ عشق بیاباں پہ ہو نہ فاش
وقتِ جنوں جو دیکھ لیں دیوارِ یار ہم

ایسے مٹے کہ خاک زمیں پہ نہیں رہی
راہ فنا کے بن گئے گرد و غبار ہم

یہ فتنۂ نگاہِ قیامت نواز ہے
محشر سے پیشتر ہی رہے بیقرار ہم

ہر لحظۂ فراق قیامت بدوش تھا
کرتے بہ اضطراب رہے انتظار ہم

آوارگانِ عشق کی تہمت کشی نہ پوچھ
پھرتے ہیں فیضؔ کوچۂ جاناں میں خوار ہم





ترے کشتے ستمگر خون سے نہلائے جاتے ہیں
ارے توبہ! بچارے بے کفن دفنائے جاتے ہیں

نہ جا اے ماہ رو! ہے ماہ باقی، مے بھی باقی ہے
ابھی تو حوصلے باقی ہیں کیوں گھبرائے جاتے ہیں

فلک پر منزلیں ہیں میرے پروازِ تخیّل کی
مضامین عرش سے نوخیز ہردم لائے جاتے ہیں

تیرے پازیب کی جھنکار ہے سازِ دمِ عیسیٰ
کہ مردے گور سے باہر ہی رقصاں پائے جاتے ہیں

نیازِ عشق سے سینے میں میرے اور دامن پر
تڑپتے دل، مچلتے اشک اب بھی پائے جاتے ہیں

دلِ بے تاب سونپ اے فیضؔ اُس چشمِ فسوں گر کو
ہزاروں غم رسیدہ دل جہاں بہلائے جاتے ہیں





خیالِ شکوۂ جور و جفا شعار کہاں ؟
ندیم! طینتِ عشاق میں غبار کہاں ؟

کریں گے شیوۂ رندانہ اختیار کہاں ؟
جنابِ شیخ کو رحمت پہ اعتبار کہاں ؟

برنگِ روزِ جزا ہے سیاہ رنگِ فلک!
پڑا ہے سایۂ بختِ سیاہ کار کہاں ؟

فرازِ کنگرۂ عرش پر ہے آہِ رسا
یہ شاہ باز ہے پہنچا ستم شعار کہاں ؟

عبث ہے شکوۂ بے خوابیٔ نگاہِ صنم
شبِ فراق میں نالوں پہ اختیار کہاں ؟

جزاء دوزخِ دنیا بہشت ہے یارب!
سرورِ نشۂ ناقص کہاں خمار کہاں ؟

لحد میں شورِ قیامت، جہاں میں شورِ جہاں
قرار پائیں گے آخر یہ بے قرار کہاں ؟

جبیں کے ساتھ مٹایا ہے ذوقِ سجدہ میں
نشانِ سنگِ درِ آستانِ یار کہاں ؟

یہاں تو موجِ صبا خود ہی پیچ و تاب میں ہے
گرہ کشائیِ گیسوئے تابدار کہاں ؟

شہیدِ تیغِ خطِ گل رخاں ہوئے شاید
وگر نہ گور پہ ہوتا ہے سبزہ زار کہاں

اُٹھا سکی نہ نزاکت سے پردۂ محمل!
وگر نہ قیس سے لیلیٰ کو ننگ و عار کہاں ؟

قبائے یوسفِ زنداں گزیں ہے چاک تو کیا
نقابِ ذوقِ زُلیخا ہے تار تار کہاں

ادب! کہ فیضؔ پراگندہ شمعِ محفل ہے
چراغِ خانۂ مفلس پہ اعتبار کہاں ؟





الٰہی! رخصتِ حسرت بیاں ملے تو کہوں
بیانِ درد کے قابل زباں ملے تو کہوں

دلِ حزیں کا کوئی رازداں ملے تو کہوں!
حضور! عارفِ رازِ نہاں ملے تو کہوں

جہاں، جہاں کے لیے ہے مرا جہاں تو نہیں
مکاں ہے میرا کہاں، لامکاں ملے تو کہوں

یقیں ہے تیری کریمی پہ اے کریم! مگر
مجھے مُنہ کے عوض میں جناں ملے تو کہوں

خزاں، خزاں تو نہیں ہے، خزاں ہے میری بہار
مِٹا مِٹا کے بنائے خزاں ملے تو کہوں

گماں ہے عشق کا ان کو گمان مجھ پہ نہیں
خدا کرے کہ کہیں بدگماں ملے تو کہوں

گدائے راہ نشیں ہوں نہ گھر، نہ دیدوحرم
میانِ ارض و سما آشیاں ملے تو کہوں

سُنا ہے رند صراحی کو سجدہ کرتے ہیں
شراب خانے میں ساقی! اذاں ملے تو کہوں

پلا دے فیضِ قلندر شراب لاالہٗ!
زہے نصیب کہ پیرِ مُغاں ملے تو کہوں





میں اپنے خوں سے نہلایا گیا ہوں
کہ بے تکفین دفنایا گیا ہوں

الم انگیز میری داستاں ہے
جہاں میں جس طرح آیا گیا ہوں

ہزاروں بار جُرمِ عاشقی میں
سرِ دارورسن لایا گیا ہوں

وہ گلشن ہوں جو پامالِ خزاں ہے
وہ غنچہ ہوں کہ مرجھایا گیا ہوں

وہ آشفتہ کہ بے تقصیر ہر دم!
درِ دلبر سے ٹھکرایا گیا ہوں

قیامت ہے کہ تا عہدِ قیامت
فقط وعدوں پہ تڑپایا گیا ہوں

تلاشِ یار میں وہ گم شدہ ہوں
نہیں اب تک کہیں پایا گیا ہوں!

حریمِ ناز کے پردے اُٹھے ہیں
حضورِ یار بلوایا گیا ہوں
نہ ہو بے پردگیِ رازِ اُلفت
اشاروں ہی میں سمجھایا گیا ہوں

نظامِ میکدہ کی خیر ساقی!
وہ میکش ہوں کہ ترسایا گیا ہوں

نہاں تصویر میں ہے فیضؔ تصویر!
وہ مجھ میں، اس میں میں پایا گیا ہوں





ہم اندھیروں سے پیار کرتے ہیں
حُرمتِ زُلفِ یار کرتے ہیں

کب یہ پروردۂ خزاں یارب!
آرزوئے بہار کرتے ہیں

زُلف و عارض کی یاد آتی ہے
ذکرِ لیل و نہار کرتے ہیں!

جب کہ ہوتا ہوں سب سے بیگانہ
وہ مجھے ہمکنار کرتے ہیں

ہم کو بے تاب اے رُخِ تاباں!!
گیسوئے تابدار کرتے ہیں

آپ ہی صید، آپ ہی صیاد
آپ اپنا شکار کرتے ہیں

شیخ جی! بندگی کرو ان کی
جو وہ بندوں سے پیار کرتے ہیں

پیراہن تار کر کے دیوانے
احترامِ بہار کرتے ہیں

حضرتِ فیضؔ یُوں تو دانا ہیں
بات دیوانہ وار کرتے ہیں





بُتِ بیداد گر کو محرمِ رازِ نہاں کرلیں
نیازِ عشق سے نا مہرباں کو مہرباں کرلیں

شبِ فرقت جو طفلِ نور ٹھہرے برسرِ مژگاں
تماشائے سحر خیزیٔ تابِ کہکشاں کرلیں

صنم خانہ بنے کعبہ، یہ زاہد سب کریں سجدہ
بُتِ غارت گرِ ایماں، جو عارض کو عیاں کرلیں

خطا کرنے سے پہلے خلد میں آدم نے یہ سوچا
خدا کے حوصلوں کا ہم بھی تو کچھ امتحاں کرلیں

یہ خورشیدِ قیامت خود نہ آشوبِ قیامت ہو
اگر اے داورِ محشر! عیاں داغِ نہاں کرلیں

خدا جانے کہاں لے جائے گی یہ بے خودی ہم کو
نہ جانے اب جہاں میں صرفِ عمرِ جاوداں کرلیں

اگر چاہیں الٰہی! بارشِ اشکِ ندامت سے
تیرے آتش فشاں دوزخ کو ہم باغِ جناں کرلیں

خدائے عشق ہوں ہر حرف پیغامِ محبت ہے
یہ دل والے مرے اشعار کو وردِ زباں کرلیں

مکانِ دل گزرگاہِ جہاں ہے رشک کہتا ہے!!
کوئی کیوں کر انہیں دیکھے جو آنکھوں میں نہاں کرلیں

حضورِ حضرت یزداں میں پہنچے بُت پرستی سے!
بتاؤ کس زباں سے شکوۂ جورِ بتاں کرلیں





یہ التفات محبت ہے اجتناب نہیں
وہ بے حجاب نہیں ہے جسے حجاب نہیں

پلا نگاہ سے لبریز، زہر کا پیالہ
شراب خانے میں ساقی اگر شراب نہیں

جنوں کی بندہ نوازی نہیں ہے فکر جہاں
قرار اہلِ خرد کو تو اکتساب نہیں

ہو انقلابِ زمانہ تو انقلاب کہوں
یہ انقلابِ شب و روز انقلاب نہیں

قسم ستاروں کی اے چرخ! دل کے داغ تو گن
میرے حساب میں ان کا کوئی حساب نہیں

غمِ حیات کی شدت ہے شدتِ محشر
عذاب کیا ہے؟ الٰہیٰ! جو یہ عذاب نہیں

تجھے جواب نہ دے کر تو لاجواب کیا!!
مرے جواب کا ناصح! کوئی جواب نہیں

بنے ہیں گردشِ دوراں سے وہ امام جنہیں
قسم خدا کی اِمامت سے انتساب نہیں

کہا، نہ جانے پہ میرے، کہ خوب گذرے گی!
جو آج بزم میں وہ خانماں خراب نہیں

غلط ہے دعویٰ رندی برنگِ فیضؔ اگر
جگر کباب نہیں، خونِ دل شراب نہیں





حریم خانۂ دل میں جو بود و باش کریں
میانِ عرشِ بلند بام کیوں تلاش کریں

ہوں خود شناس، خودی آشنا، خدا آگاہ
کرم کی ایک نظر اس طرف وہ کاش کریں

صنم تراش تھا آذر، خدا پرست خلیل
خدا کی شان بلند ابنِ بت تراش کریں؟

برنگِ تیر کریں گے دلِ فلک میں شگاف
شبِ فراق فغاں ہائے دل خراش کریں

وہ آئیں پرسشِ بیمار کو خدا کی قسم
تو ان پہ جان فدا صاحبِ فراش کریں

سلیقہ چاہیے ملنے کا خوب رویوں سے
نشستِ محفلِ خوباں میں خوش قماش کریں

یہ رقص بادۂ گل رنگ گویا رقصِ پری
یہ مست شیشۂ ساقی نہ پاش پاش کریں

بہ قدر ظرف ہو بادہ بہ صورت منصور
یہ رندِ بادۂ عرفاں نہ راز فاش کریں

یہ عارفانہ ہے شیوہ قلندرانہ طریق
ورودِ کلمۂ توحید کو معاش کریں

گہر سفاک بھی غواص بھی اگر وہ ہیں
ہمارے بحرِ سخن میں گہر تلاش کریں

مزارِ فیضؔ قلندر ولان عارفِ راز
اگرچہ دفن زمیں میں ہماری لاش کریں





یہ مست جو پابستۂ زنجیر ہوئے ہیں
آشفتہ سرِ زلفِ گرہ گیر ہوئے ہیں

پر افشاں تری مژہ کے جو تیر ہوئے ہیں
کیا جانے جو کتنے ہیں کہ نخچیر ہوئے ہیں

محشر میں ترے ابروئے خمدار کے کشتے
پھر طالبِ خوں ریزئ شمشیر ہوئے ہیں

ہے زیرِ نگیں سلطنتِ لوح و قلم بھی
جو تیرے گدا صاحبِ تنویر ہوئے ہیں

حاصل ہے اُنہیں روکشئ روئے منور
وہ دل کہ ترے عشق میں تنویر ہوئے ہیں

جو قصرِ بلند بام ہیں کوثر کے کنارے
یہ بادہ کشوں کے لیے تعمیر .وئے ہیں

حورانِ بہشتی کو ہے خوشی جامۂ گلگوں
کشتے تیرے کب طالبِ تطہیر ہوئے ہیں

صد چور ہوئے دستِ خرد دستِ جنوں سے
جو بادۂ عرفاں میں عناں گیر ہوئے ہیں

چوں شیرِ خدا موت کی گردن کو مروڑا
ہر وقت حوادث سے بغلگیر ہوئے ہیں

ہر چند کہ یاروں سے شکر رنج رہے ہیں
جس وقت ملے ان سے شکر شیر ہوئے ہیں

وہ مستِ مئے ذات کہ ہیں نازشِ ساقی
وہ رند کہ میخانے کی توقیر ہوئے ہیں

منظور نہیں ہم سے انہیں ہاتھ ملانا
غیروں سے تو ہر لحظہ بغلگیر ہوئے ہیں

ہیں اہلِ بصیرت، کے لئے دجلۂ معنیٰ
جو لفظ مرے خامے سے تحریر ہوئے ہیں

دیکھیں گے نہ ہرگز ترے رندانِ قلندر
وہ خواب جو شرمندۂ تعبیر ہوئے ہیں

اب تک بھی ہیں پیانہ بلب فیضؔ بلاکش
ہر چند کہ یہ رندِ کہن پیر ہوئے ہیں

❖



سرِ سنگِ در پہ تیرے جھکائے ہوئے تو ہیں
کعبہ صنم کدے کو بنائے ہوئے تو ہیں

اُلفت کی آگ دل میں دبائے ہوئے تو ہیں
دوزخ کو آنسوؤں سے بجھائے ہوئے تو ہیں

ہنگامہ ہائے دہر ہوں کہ فتنہ ہائے حشر
سروِ سہی قداں کے اُٹھائے ہوئے تو ہیں

وہ رازِ بزمِ کن کہ خودی کر سکی نہ فاش
ورنہ حریمِ ناز سے آئے ہوئے تو ہیں

یہ اور بات غیب کے پردے میں غیب ہیں
جلوے نظر نظر میں سمائے ہوئے تو ہیں

کیونکر رہے نہ نازشِ عرفان و آگہی
ہر نقشِ ما سوا کو مٹائے ہوئے تو ہیں

لازم نہیں کہ ہم بھی سنیں لن ترانیاں
اک طور ہم بھی دل میں جلائے ہوئے تو ہیں

اب کے جنوں میں تار ہو شاید نقاب حسن
دامن کی دھجیوں کو اڑائے ہوئے تو ہیں

گر التفاتِ ذوق نہیں بیر ہی سہی!
یہ کم ہے تیری بزم میں آئے ہوئے تو ہیں

آوارگان عشق کی سرمستیاں نہ پوچھ
کوچے کی تیرے خاک اڑائے ہوئے تو ہیں

کشتوں کو کیا ضرورت زمزم سے واسطے
خوں میں شہید ناز نہائے ہوئے تو ہیں

کیا اور لائے رنگ سخن ہائے خونچکاں
دل ہائے حوریاں کو لبھائے ہوئے تو ہیں

شورِ فغاں بھی شورِ قیامت سے کم نہیں
اس شہر خفتگاں کو جگائے ہوئے تو ہیں

اے فیضؔ دورِ جہل کی ظلمت کدہ میں بھی
فکر و نظر کے دیپ جلائے ہوئے تو ہیں





خلد میں تجھ سا حسیں، حسنِ ازل حور نہیں
قصرِ فردوسِ بریں جز ترے منظور نہیں

آؤ اے برقِ تجلی بہمہ تاب و تواں
میں بھی موسیٰ تو نہیں دل بھی کوئی طور نہیں

نورِ چشمِ دلِ عشاق سے نظارہ کرو
پردۂ نور میں بے پردہ ہے مستور نہیں

وہی منصور، وہی نعرۂ حق دار و رسن
تازہ ہر دور میں کیا شیوۂ منصور نہیں؟

منکرِ شیوۂ جمشید ہوں جو لب پہ مرے
جامِ عرفاں ہے کہ افشردۂ انگور نہیں

عرش و کعبہ میں کہاں شیخ ہے، شہ رگ کے قریب
تم جسے دور سمجھتے ہو کہیں دور نہیں

سنگباری پہ ہے سرگرم سرِ لوحِ مزار
سنگدل کو ہے گماں شیشۂ دل چور نہیں

لذتِ سوزنِ مژگاں کی ہوس زخمِ جگر
ناوک انداز سمجھتا ہے کہ ناسور نہیں

تابِ نظارہ نگاہِ بشریت کو کہاں
کیا نگہ سوز جمالِ رُخِ پر نور نہیں؟

مستیِ چشمِ غزالاں سے یہ مست رہے
جامِ گل رنگ بدست جنوں صد چور نہیں

گرچہ فردوسِ نگہ اور ہے وہ جنتِ گوش
وجۂ تسکینِ دلِ مضطر و مجبور نہیں

بے خودی میں رُخ و گیسو کا تصور بھی نہیں
روزِ روشن بھی نہیں ہے شبِ دیجور نہیں

بات کیا فیضؔ قلندر کی بلا نوشی کی
میکدہ ہوگیا خالی ہے وہ مسرور نہیں





میں نے کہا کہ ایک نگہ خوب رو کریں
اس نے کہا نہ خواہشِ جام و سبو کریں

میں نے کہا کہ چاک جگر کو رفو کریں
اس نے کہا کہ جستجوے چارہ جو کریں

میں نے کہا رقیب کو بے آبرو کریں
اس نے کہا کہ غیر سے کیا گفتگو کریں

میں نے کہا کہ مہر فلک کو غرورِ حسن
اس شوخ نے کہا کہ مرے روبرو کریں

میں نے کہا کہ جامِ نگہ کا ہوں تشنہ لب
اُس نے کہا کہ خونِ جگر سے وضو کریں

میں نے کہا کہ معرفتِ حق کی جستجو
اُس نے کہا کہ دل میں مری آرزو کریں

میں نے کہا کہ وجہ فغاں قہرِ خامشی
اُس نے کہا کہ شور و غل و ہاؤ ہو کریں

میں نے کہا کہ گرم ہے آغوشِ مدعی
اُس نے کہا کہ مدحتِ بختِ عدو کریں

میں نے کہا کہ عارضِ ناشستہ صد چمن
اُس نے کہا کہ سیرِ گل و رنگ و بو کریں

میں نے کہا کہ تارِ نگہ میں ہیں دُرِ اشک
اُس نے کہا کہ سبحہ کو زیبِ گلو کریں

میں نے کہا کہ خسروِ شیریں سخن کہاں؟
اس نے کہا کہ فیضؔ سے بھی گفتگو کریں





دوشِ صبا پہ نکہتِ زلفِ دوتا چلی
ارض و سما میں کرکے قیامت بپا چلی

موجِ خرامِ ناز بھی کیا گل کھلا چلی
خوابیدگانِ شہرِ خموشاں جگا چلی

چشمِ زدن میں زیرِ قدم ہفت آسماں
پہنچی کہاں کہاں سے یہ آہِ رسا چلی

تعمیرِ ہائے روضۂ رضواں کے واسطے
کوچے کی تیرے خاک اُٹھا کر صبا چلی

زندانیِ کشاکشِ ہستی سبک روی
ہر موجِ بحرِ بیکراں زنجیر پا چلی

پہنچے نہ گردِ راہ کو مہر و مہ و نجوم
گردوں پہ جب سواریٔ بدرالدجیٰ چلی

یعنی کہ سعیِ یار میں اسبابِ آگہی!
یہ بے خودی جو ہو کے مری رہنما چلی

طوفانِ موجِ قلزمِ رحمت میں بارہا
امید کی یہ کشتی بجز ناخدا چلی

ہر بوالہوس ببارگہِ حسن، باریاب
بزمِ جہاں سے عزتِ اہلِ وفا چلی

جس دم ہوئی ہے ابروئے جاناں سے روکشی
فیضِؔ شکستہ حال پہ تیغِ قضا چلی





دوشِ صبا پہ نکہتِ زلفِ دوتا چلی
ارض و سما میں کرکے قیامت بپا چلی

موجِ خرامِ ناز بھی کیا گل کھلا چلی
خوابیدگانِ شہرِ خموشاں جگا چلی

چشمِ زدن میں زیرِ قدم ہفت آسماں
پہنچی کہاں کہاں سے یہ آہِ رسا چلی

تعمیر ہائے روضۂ رضواں کے واسطے
کوچے کی تیرے خاک اُٹھا کر صبا چلی

زندانیٔ کشاکشِ ہستی سبک روی
ہر موجِ بحرِ بیکراں زنجیر پا چلی

پہنچے نہ گردِ راہ کو مہر و مہ و نجوم
گردوں پہ جب سواریٔ بدرالدجیٰ چلی

یعنی کہ سعیٔ یار میں اسبابِ آگہی!
یہ بے خودی جو ہو کے مری رہنما چلی

طوفانِ موجِ قلزمِ رحمت میں بارہا
امید کی یہ کشتی بجز ناخدا چلی

ہر بوالہوس ببارگہِ حسن، باریاب
بزمِ جہاں سے عزتِ اہلِ وفا چلی

جس دم ہوئی ہے ابروئے جاناں سے روکشی
فیضؔ شکستہ حال پہ تیغِ قضا چلی





اکھیاں کالیاں مست غزالیاں مارن دل کوں تیر ڈوہیں
شاہی شوق شکار کریندے عشق دے ملک دے میر ڈوہیں

تیڈے درد فراق نے ماریا شام کوں رو رو صبح کیتا
ساون دے برسات دی صورت نین وہیندے نیر ڈوہیں

درویشاں دے دست دے وچ ہن دو عالم لوح و قلم
نالۂ شب و آہ سحری نکلی دی تاثیر ڈوہیں

ہک جنبش دے نال ہزاراں عاشق زار شہید تھئے
عالم عالم مژاں ابرو جیں شمشیر ڈوہیں

اُٹھ گیا پردہ میم دا جیں دم احد و احمد ہم صورت
دل دے آئینے وچ آئے حسن نظر تصویر ڈوہیں

حور و قصور و سرور و طوبیٰ آب کوثر جنت ماویٰ
تیڈے باجھوں دنیا عقبیٰ کیتے رب تعمیر ڈوہیں

ماہ و مہر نے نقش قدم دے خاک کوں چوما طوف کیا
ایندے نور دی تابانی توں بن گئے ہن تنویر ڈوہیں

دید دو نالیاں مژگاں بھالے رمزیں غمزیں ناز نرالے
زُلفِ دوتا اے فیضؔ صنم دے زنداں و زنجیر ڈوہیں



منبعِ مہر و مہ و زیبِ رُخِ کون و مکاں
رونقِ بزمِ جہاں، زینتِ گلزارِ جناں

صورتِ لوح و قلم عکسِ خط، ابروئے صنم
روئے قرآنِ مبین آئینۂ نورِ نہاں

مایۂ عشقِ صنم عیشِ دو عالم سے فزوں
بخش دوں ہر دو جہاں گر ہو کوئی دشمنِ جاں

جان جانِ جاں امانت ہے تیری تجھ کو ملے
سر اگر جائے ترے سر پہ نہ دے مجھ کو اماں

ہوگئے غرق برنگِ خس و خاشاک رقیب
گریہ سے کوچۂ جاناں جو ہوا سیلِ رواں

جامِ گُل گون لبالب ہمہ موسمِ گل
دست میں محتسبِ شہر کو بھی رطلِ گراں

الحذر آتشِ دوزخ کہ ندامت سے ہوا
دیدۂ تر سے ہمہ موجۂ سیلاب رواں

لذتِ شہدِ شہادت سے ہے آگاہ حسینؔ
عالم عِلم یقیں مدعیٔ وہم و گماں

چہرۂ شوخ و شمائل پہ فدا حور و پری
اے خدا دور صنم سے نظرِ بد نظراں

فیضؔ سر خم ہے لب و لہجہ زباں قاصر ہے
تیری مدحت کے لئے چاہئے یزداں کی زباں



نا خدا

شیوۂ عاشقی کو عام کرو
دونوں عالم کو زیرِ دام کرو

فصلِ گُل ہے، سحاب ہے ساقی!
میکساروں کا انتظام کرو

کعبہ و مندر و کلیسا کو!!!
عاشقو دور سے سلام کرو

توڑ دوں گا بھرم کلیمی کا !!
آؤ موسیٰ! ذرا کلام کرو

چاندنی ہے، بہار ہے، مے ہے
آج کی شب یہاں قیام کرو

زندگی نام ہے شکستوں کا
اِن حوادث کا احترام کرو

چھوڑ دو حال پر مجھے میرے
ناصحا! جاؤ اپنا کام کرو

حوضِ کوثر میں پھینک دو یارب!
مے پرستوں کو غرقِ جام کرو

صاحبو! یہ چراغِ محفل ہیں
فیضؔ صاحب کا احترام کرو





اے ساقی! مست نگاہوں سے اتنا نہ پلا مستانے کو
یہ مجھ پہ نہ بن جائے مشکل، گر چاہوں ہوش میں آنے کو

اے دل کی خلش رہ یونہی ذرا صیاد کا تو ہی تحفہ ہے
مجھے بوسہ تو لینے دے اس کو جو تیر لگا ہے نشانے کو

اے شورشِ دل! چل حسن نگر، جا دیکھ شرابی آنکھوں کو
میخانہ جہاں خود آتا ہے ان نینوں سے نین ملانے کو

اے برقِ تجلی! ٹھہر ذرا، موسیٰ کو تو ہوش میں آنے دے
کیا اُن سے نہیں کچھ کام ترا، بس آئی تھی طور جلانے کو

داماں و گریباں دونوں کو، اس جوشِ جنوں نے چاک کیا
اے بادِ صبا! جا چھیڑ نہ اب ہے ہوش کہاں دیوانے کو

یہ رازِ محبت چھپ نہ سکا کم ظرفی سے لب پر آیا !!
اے جوشِ طلاطم! کیا کہنا چھلکا ہی دیا پیمانے کو

یہ فیضؔ کہ کعبے میں آکر پھر جاتا پریم نگر کو ہے !!
یہ اپنے صنم کی تلاش میں ہے، واں جاتا ہے سر کے جھکانے کو





اُس حشر بداماں کا جلوے پہ جو جلوا ہو
خورشیدِ قیامت پر کیوں حشر نہ برپا ہو

لب غیرتِ کوثر ہو، قد دشمنِ طوبیٰ ہو
جنت میں کہاں ایسا، اے سرو کہ تجھ سا ہو

ایسا ہے کہاں یارب! اس بت پہ نہ شیدا ہو
کافر ہو، مسلماں ہو، یا گبر ہو، ترسا ہو

مے بھی ہو، مصلے بھی، وہ سجدہ کعبہ رنداں
میخانے کا میخانہ، کعبے کا جو کعبہ ہو

مُردے بہ سرِ تربت کیوں کر نہ رہیں رقصاں
جھنکار میں پائل کی سازِ دمِ عیسیٰ ہو

مجنوں نے لئے بوسے جھک جھک کے جو کعبے میں
وہ سنگِ سیہ عکسِ خالِ رُخِ لیلیٰ ہو

ممکن ہے کہاں ساقی! پیمانۂ جم دل سا
آئینہ کا آئینہ، صہبا کا جو صہبا ہو

دیکھا ہے زمانے میں مجھ سا بھی سخن گستر
ہر حرفِ غزل جس کا اِک گوہرِ یکتا ہو

ہم شیوہ و ہم مشرب، رندانِ خراباتی
غالبؔ ہو کہ حافظؔ ہو یا میرؔ ہو سوداؔ ہو

دُزدیدہ نگاہوں سے دیکھا نہ کرو ہم کو
ایسا نہ ہو محفل میں دیوانہ تماشا ہو

ہم رنج رسیدوں پر دنیائے محبت میں
کیا کیا نہ ہوا یارو! کیا جانے کہ کیا کیا ہو

وہ وحشی و سودائی سر میں جو میرے آئے
وحشت کو بھی وحشت ہو، سودا کو بھی سودا ہو

جز فیضؔ نہیں کوئی میخانۂ عرفاں میں
دیوانے کا دیوانہ دانا کا جو دانا ہو





یہ سِرِ صرصرِ بادِ صبا گلوں سے سنو!
حدیثِ معرفتِ عشق بلبلوں سے سنو!

جلا دیا ہے تپِ عشق نے جہنم کو
یہ سوزِ عشق فنا خیز دل جلوں سے سنو!

جو شمع جلتی ہے جلتے ہیں پھر یہ دیوانے
یہ راز شعلہ رُخ و مہ شمائلوں سے سنو!

گریز صحبتِ نا جنس سے اے صاحبِ دل
حکایتِ دلِ محزوں نہ بیدلوں سے سنو!

بتا رہے ہیں وہ نادیدہ منزلوں کا پتہ
صدائے بانگِ درا آؤ قافلوں سے سنو!

یہ دور کیسا ہے جو عارفوں کو کہتا ہے؟؟
کہ سِر معرفت و علم جاہلوں سے سنو!

رواں ہے دیدۂ گریاں سے سیلِ اشک رواں
حدیثِ چشمِ سیاہ مست بادلوں سے سنو!

یہ مست خستہ تڑپتے ہیں جو تہ زنجیر
یہ حال پُر خم و پُر پیچ کاکلوں سنو

غنی روز ازل نے کیا ہے مستغنی
سخاوت در گنجینہ سائلوں سے سنو!

اُڑالی طرزِ فغاں طوطیانِ گلشن نے
اے فیضؔ داستاں میری عنادلوں سے سنو!

لحد میں فیضؔ تڑپتے ہیں کشتۂ ہجراں
یہ بات شورِ قیامت کے زلزلوں سے سنو!





رُخِ شوخ ہے بے نقاب اللہ اللہ
ہوا در نقاب آفتاب اللہ اللہ

یہ حسنِ فروزاں، یہ نورِ مجسّم
کسے دیکھنے کی ہے تاب اللہ اللہ

تکلّم رقیبوں سے، ہم سے گریزاں
خطاب اللہ اللہ، حجاب اللہ اللہ

شکستہ امیدیں، جہاں بے حقیقت!
حباب اللہ اللہ، سراب اللہ اللہ

کیا تیغِ دشنہ سے عاشق کو بسمل
عتاب اللہ اللہ، عذاب اللہ اللہ

دمِ میگساری، یہ بادِ بہاری
شراب اللہ اللہ، سحاب اللہ اللہ

قیامت میں سب ''شیخ'' پکڑے گئے ہیں
ہوئے ''رند'' سب باریاب اللہ اللہ

یہ حسن و جمال اور عہد جوانی !!
یہ تاب اللہ اللہ، شباب اللہ اللہ

وہ نا مہرباں، مہرباں ہوگئے ہیں
محبت کا یہ انقلاب اللہ اللہ

یہ آوارہ گردی، یہ کوچہ نوردی!
ہوئے فیضؔ بھی کیا خراب اللہ اللہ





جب سے کہ حریمِ دل، جلوہ گہِ جانانہ
کعبے کا یہ کعبہ ہے، بتخانے کا بتخانہ

نورُستۂ سرخانہ وہ سبزۂ بیگانہ
کاشانے کا کاشانہ، ویرانے کا ویرانہ

مے نوشی بہ نظارہ، دل ساغرِ جم گویا
آئینے کا آئینہ، پیمانے کا پیمانہ

صیاد نے ڈالا ہے پھر دامِ نگہِ ہمدم!
زنداں کا یہ زنداں ہے، خمخانے کا خمخانہ

شمشیرِ اجل ابرو، لب اذنِ مسیحا ہے
قاتل کا وہ قاتل ہے، جانانہ کا جانانہ

خلوت میں وہ گستاخی جلوت میں یہ محبوبی
اپنے کا تو اپنا ہوں، بیگانے کا بیگانہ

کہتا ہے کہ کیا کہنا، کیا شیوۂ مجنوں تھا
قصے کا یہ قصہ ہے، سمجھانے کا سمجھانہ

میں شمع صفت جلتا ہوں آتش ہجراں میں
گو شعلے کا شعلہ ہوں، پروانے کا پروانہ

برباد کیا ہم کو، آباد رہو ہردم
شکوے کا یہ شکوہ ہے، شکرانے کا شکرانہ

اس چہرۂ گلگوں سے جو داغ ہوئے دل میں
گلشن کا یہ گلشن ہے، ویرانے کا ویرانہ

کل فیضؔ کو دیکھا تھا رو رو کے وہ ہنستا تھا
فرزانے کا فرزانہ، دیوانے کا دیوانہ





ہوا عشقِ بتاں میں اس قدر یارب! میں دیوانہ
کہ بت خانے کو کعبہ کہہ دیا، کعبے کو بت خانہ!

نگاہوں کو نگاہوں سے ملا رسمِ محبت ہے
کہ پیتے رند ہیں ٹکرا کے پیمانے سے پیمانہ

خردمندو! خردمندی نہیں یا ہم دگر لڑنا
کبھی لڑتا ہوا دیکھا ہے دیوانے سے دیوانہ

رہا ہے آفتابِ شوق سے آتش بجاں مضطر
شبِ مہ میں جو یاد آئی الٰہی! بزمِ جانانہ

بجوشِ تشنگی سرگرمِ نالہ خار صحرا میں
گیا کوئی نہ مجھ سا آبلہ پا اور مستانہ

جو آکر آفتابِ رُخ نے جھانکا روزنِ در سے
فروزاں ہوگیا تھا ہم نشیں! اپنا سیہ خانہ

رہا شکوہ کشِ بادِ صبا ہر ذرۂ صحرا
جنوں خاموش ہے مدت سے ہے ویران ویرانہ

خیالِ خلد بھی ہمدم! رہا ناکام وحشت سے
نہ ہو آساں وہ مشکل ہے دلِ ناداں کا بہلانا

شبابِ عشق پر قربان کی اپنی توانائی
سہارا ناتواں کا بن گئی دیوارِ جانانہ

چمکتا ہے ہجومِ آرزو میں داغِ دل ایسے
کہ گویا خرمنِ اجناس میں ہے لعل کا دانہ

میں ہنستا ہوں الٰہی! وحشتِ دانا و ناداں پر
وہ ہنستے ہیں کہ گویا ہوگیا ہے فیضؔ دیوانہ





جب سے جلوہ نما ہے جانانہ
کعبۂ دل بنا ہے بتخانہ

خاک میری لحد سے لے جانا
اے صبا ہے اُداس ویرانہ

ہائے کیفِ نگاہِ دزدیدہ!!
بے خودی میں ہے چور پیمانہ

ہم نشیں نازنیں پری پیکر
بن گیا گویا گھر پری خانہ

جان جائے تو جاں کو جانے دو
جائے دل سے نہ جانِ جانانہ

آگہی بے خودی کے عالم میں
کون فرزانہ کون دیوانہ

کوئی آوارہ ترے کوچے میں
اے صبا یہ پیام لے جانا

رازِ اُلفت نہ فاش ہو جائے
خوب ہے آنسوؤں کا پی جانا

وہ نہ آئے تو آنکھ بھر آئی
سخت مشکل ہے دل کا بہلانا

اصل میں پُل صراط ہے عالم
فیضؔ دشوار ہے گزر جانا

فیضؔ سے پوچھتا ہے راہِ جنوں
عشقِ لیلیٰ میں قیس دیوانہ





مطرب ہے شبِ وصل ہے برسات ہے ساقی!
دے جام کے رندوں کی بڑی رات ہے ساقی!

پیمانہ بکف رندِ خرابات ہے ساقی!
دوشیزۂ عرفاں سے ملاقات ہے ساقی!

کر خضر و سکندر کو عطا چشمۂ حیواں
یہ رند ابھی مستِ مئے ذات ہے ساقی!

ناہید بہ پستی نہ گرے چرخِ بریں سے
میخانے میں کیا شورِ مناجات ہے ساقی!

ہے چاہِ زنخداں جو تہِ زلفِ سیہ تر
یہ چشمۂ حیواں ہے وہ ظلمات ہے ساقی!

رندوں کو لبِ کوثر و تسنیم پہ دیکھا
ہیہات لبِ شیخ پہ ہیہات ہے ساقی!

پی جام، نہ پینے کی سزا، آتشِ دوزخ
کیا فیصلۂ قاضیٔ حاجات ہے ساقی!

لے کر جو تیرا نام وہ کہتے ہیں نہیں ہے
انکار میں بھی صورتِ اثبات ہے ساقی!

سر مستِ سبک گام کا زانو پہ دھرا ہے
کچھ رنجِ گراں باریٔ مافات ہے ساقی!

مستی میں لبِ مست پہ جو جامِ سخن ہے
یہ رطلِ گراں حاملِ آیات ہے ساقی!

جاندادۂ شیریں سخناں لالہ لباں ہوں
دے داد کہ یہ روزِ مکافات ہے ساقی!

میخانے کا میخانہ کیا فیضؔ نے خالی
اس رند خرابات کی کیا بات ہے ساقی!





میں ہوں درِ میخانہ ہے اور جام ہے ساقی!
گردش میں ابھی گردشِ ایّام ہے ساقی!

مشاطۂ دوشیزۂ تقدیر ازل سے
پنجے میں مِرے گیسوئے الہام ہے ساقی

پھر زمزمۂ قلقلِ مینائے الستی !!!
پھر لَب پہ لبالب، لبِ گل فام ہے ساقی!

محرابِ حرم، زمزم و کوثر سے ہے نسبت
اک خاک ہے کہ دُرد تہہِ جام ہے ساقی!

دوشیزۂ عرفان فزوں دخترِ رز سے
اِک بوسۂ لب غیرتِ صد جام ہے ساقی

آزاد ہے وہ بندِ قیودِ دو جہاں سے
جو رند تیرا بندۂ بے دام ہے ساقی!

میں اور کرم ہائے خطا پوش کا منکر!
توبہ کا تیرے رند پہ الزام ہے ساقی!

دے جام کہ رندانِ قدح بازِ کہن کو!!
پھر حوصلۂ شدتِ آلام ہے ساقی!

مستانِ قدح باز کا خورشیدِ قیامت
اِک آبلۂ پائے سبک گام ہے ساقی!

مینائے یقین چور، ہے جہلِ علماء سے
شیطاں تو ہوا مفت میں بدنام ہے ساقی!

صد گونہ ادب فیضؔ خرابات نشیں کا!
اس دور کا یہ حافظؔ و خیّامؔ ہے ساقی!





ویران بیاباں کی طرح ہوگیا گھر بھی
اے مجنونِ آوارہ کبھی آؤ اِدھر بھی

یہ گیسوئے شب رنگ رُخِ مہر و جبیں مہ
واللیل بھی ہے پیشِ نظر شمس و قمر بھی

سنبل کدۂ زُلف کی مشاطگی کیا ہو؟
پابستۂ زنجیر گراں بادِ سحر بھی

دل میں ہے ابھی حسرتِ تکمیلِ عبادت
نابود ہوا سنگِ در و سجدہ و سر بھی

ہے کعبہ نما نقشِ قدم خسروِ خوباں!
جنت سے فزوں تر ہے تری راہ گزر بھی

پرواز سرِ کنگرۂ عرشِ بریں پر !!
جلتے ہیں جہاں حضرتِ جبریل کے پر بھی

رکھ لے جو بھرم میرے کرم کا اے، فرشتو!
لاؤ نہ قیامت میں کوئی دامنِ تر بھی

گزرا ہے دل و جان سے وہ چشمِ زدن میں
بجلی کی طرح تیز ترا تیرِ نظر بھی

مرمر کے جیا کرتا ہے یہ وصل کا طالب
شوخی سے کہا شوخ نے کیوں جیتا ہے مر بھی

ہر لختِ جگر برسرِ مژگانِ تپ غم
صف بستہ چراغاں بھی ہیں ناسفتہ گہر بھی

اے شیخ نہ رندانِ قلندر سے الجھنا
ہوتا ہے رگِ سنگ میں پوشیدہ شرر بھی

یہ دستِ دعا فیض ہے سرچشمۂ تاثیر
ہے نالہ رسا آہ میری زود اثر بھی





نگارِ خوب رو بھی روبرو بھی
کریں نظارہ بھی اور گفتگو بھی

درِ کعبہ بھی ہو جام و سبو بھی
لبوں پر جام بھی اللہ ہو بھی

وہی جنت وہی آدم وہی تو
الٰہی پھر خیالِ آبرو بھی

سرِ تسلیم خم جور و جفا پر
بدل جائے تری اے کاش خو بھی

جگر کا خوں جو آنکھوں سے ٹپکا
مئے عرفان بھی آبِ وضو بھی

صنم وعدہ شکن بھی غمزہ گر بھی
شکستِ آرزو کی آرزو بھی

جو شاید خواہشِ عاشق کشی ہے
کہ نفرت بھی ہے اور پھر جستجو بھی

کریں پیوستہ پھر چاک جگر کو
کہ تیر افگن بھی ہے اور چارہ جو بھی

جنونِ عشق و مستی بے خودی میں
روا زاہد نمازِ بے وضو بھی

میں اس کا فیض جاندادہ ہوں جس سے
ہے فردوسِ بریں کا رنگ و بو بھی

خدا کی جستجو کوئے بتاں میں
بہت آوارہ ہے اے فیض تو بھی





کھلتی ہے گرہ گیسوئے تاباں کبھی کبھی
ہوتے ہیں چُور حلقۂ جولاں کبھی کبھی

آتا ہے یاد گنجِ شہیداں کبھی کبھی
کرتا ہوں سیرِ شہرِ خموشاں کبھی کبھی

زنجیرِ پا بھی دار و رسن تک پہنچ گیا
میرا جنوں بہ عہدِ بہاراں کبھی کبھی

دے دادِ دستِ مستیِ مستاں کہ اے ندیم
ہوتا ہے چاک دامنِ یزداں کبھی کبھی

ہوتی ہے زیبِ غازۂ روئے پری رخاں
اُڑتی ہے خاک کوچۂ جاناں کبھی کبھی

ہوتا ہے غرق چاہِ زنخداں میں دُرِ اشک
آتا ہے یاد یوسفِ کنعاں کبھی کبھی

نفرت سہی، حجاب سہی، بے رُخی سہی
بھولے سے ایک ناوکِ مژگاں کبھی کبھی

ہوتا ہوں باریاب حضورِ نگار میں
ہمدم بفیضِ غفلتِ درباں کبھی کبھی

بامِ سما کہ راحِ گردوں پہ مرغِ دل
پاتا ہے عرشِ رتبہٗ انساں کبھی کبھی

خلوت گزیں بہ مصلحتِ وقت ہوں مگر
لیتا ہوں لطفِ صحبتِ یاراں کبھی کبھی

سرگشتگانِ گردشِ گردوں کے ہاتھ سے
ساکت ہوئی ہے گردشِ دوراں کبھی کبھی

چشم و چراغِ کعبہ و قندیلِ بتکدہ
میرا نفس ہے مشعلِ زنداں کبھی کبھی

وحدت کے میکدہ میں باذنِ سروشِ غیب
پیتا ہوں فیضؔ بادہٗ عرفاں کبھی کبھی





عاشقی میں صرف عمرِ جاودانی ہوگئی !!
زندگی نذرِ بلائے ناگہانی ہوگئی !!

آندھیاں، طوفاں، تلاطم، بجلیاں ہیں گھات میں
ہائے! خوراکِ مصائب زندگانی ہوگئی

بے خطا مارا گیا، منت کشِ قاتل رہوں
باعثِ شہرت جہاں میں یہ کہانی ہوگئی

زلف لہراتی ہوئی دوشیزۂ فکرِ جہاں!
بزمِ جاناں میں جو آئی پانی پانی ہوگئی

اُس وفا پرور کو سمجھا تھا وفا نا آشنا
دشمنِ اُمید میری بدگمانی ہوگئی

ازسرِنو اے خدا! تعمیر کر کوئی جگہ
یہ کروڑوں سال کی جنت پرانی ہوگئی!

شور تھا کل تک کہ انساں ماہِ کامل تک گیا
بات بھی یہ اِک طرح کی لن ترانی ہوگئی

خرد بے گانۂ بزمِ صنم ہے
جنوں انگیز چشمِ سرگیں ہے

تجھے طعنوں سے کیوں اپنا بنائیں
شکایت تھی سو اب وہ بھی نہیں ہے

گیا بن بتکدہ اے فیضؔ کعبہ
یہ دل اَب جلوہ گاہِ نازنیں ہے





دل کو مطلوب ہے اِک داغِ فروزاں مددے
روئے تاباں مددے، مہرِ درخشاں مددے

مست پُرجوش بہاروں میں نہ سر چور کرے
زُلفِ پیچاں مددے، حلقۂ جولاں مددے

ہم کو زنداں میں بھی ہے فکرِ نشیمن توبہ!
برق و باراں مددے، شورشِ طوفاں مددے

شیخ کعبے سے کلیسا کو کھنچا جاتا ہے
مددے عزمِ جواں، جذبۂ ایماں مددے

پھر یہ مستیٔ شب ہائے طرب کا ہے خیال
زُلفِ جاناں مددے، چشمِ غزالاں مددے

بند ہوں میں تو درِ یار کھلا رہتا ہے
یادِ جاناں مددے، غفلتِ درباں مددے

ذوقِ ہنگامہ نشینی میں مرا جاتا ہوں
بزمِ خوباں مددے، صحبتِ یاراں مددے

